آیات نمبر 32 تا 34 میں غلاموں اور کنیزوں کا نکاح کرنے کی تاکید۔ غلاموں اور کنیزوں کو آزاد کرنے کے لئے ان کے ساتھ معاہدہ کرنے کی ہدایت۔

وَ اَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَ الصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَ اِمَآئِكُمْ ؕ تم میں سے جو مرد و عورت بے نکاح ہوں ان کا نکاح کر دیا کرو اور اسی طرح تمہارے لونڈی اور غلاموں میں سے جو نکاح کی صلاحیت رکھتے ہوں ان کا بھی نکاح کر دیا کرو

اِنْ يَّكُوْنُوْا فُقَرَآءَ يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿۳۲﴾ اگر وہ لوگ مفلس ہوں گے تو اللہ اپنے فضل سے ان کو غنی کر دے گا، اللہ بڑی وسعت والا اور سب کچھ جاننے والا ہے

وَ لْيَسْتَعْفِفِ الَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ نِكَاحًا حَتّٰى يُغْنِيَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ اور جو لوگ نکاح کرنے کا مقدور نہیں رکھتے انہیں چاہئے کہ پاک دامن رہیں یہاں تک کہ اللہ انہیں اپنے فضل سے غنی کر دے

وَ الَّذِيْنَ يَبْتَغُوْنَ الْكِتٰبَ مِمَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ فَكَاتِبُوْهُمْ اِنْ عَلِمْتُمْ فِيْهِمْ خَيْرًا ۖ وَّ اٰتُوْهُمْ مِّنْ مَّالِ اللّٰهِ الَّذِيْۤ اٰتٰىكُمْ ؕ اور تمہاری باندیوں اور غلاموں میں سے جو ایک مقررہ مقدار میں مال کما کر دینے کی شرط پر آزاد ہونا چاہیں، ان کے ساتھ معاہدہ کر لو بشرطیکہ ان میں اس بات کی صلاحیت موجود ہو اور اللہ نے جو مال تمہیں دے رکھا ہے اس میں سے انہیں بھی کچھ دے دو تاکہ وہ جلد سے جلد آزاد ہو سکیں

وَ لَا تُكْرِهُوْا فَتَيٰتِكُمْ عَلَى الْبِغَآءِ اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ اور تم اپنی باندیوں کو جو پاک دامن رہنا

چاہتی ہوں، دنیاوی زندگی کا فائدہ حاصل کرنے کے لئے بدکاری پر مجبور نہ کرو وَ
مَنۡ يُّكۡرِهۡهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنۡۢ بَعۡدِ اِكۡرَاهِهِنَّ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۳۳﴾ اور اگر
کوئی شخص انہیں مجبور کرے گا تو بے شک اللہ ان باندیوں کے مجبور ہو جانے کے بعد
ان کے حق میں بڑا بخشنے والا مہربان ہے وَلَقَدۡ اَنۡزَلۡنَاۤ اِلَيۡكُمۡ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ وَّ
مَثَلًا مِّنَ الَّذِيۡنَ خَلَوۡا مِنۡ قَبۡلِكُمۡ وَمَوۡعِظَةً لِّلۡمُتَّقِيۡنَ ﴿۳۴﴾ اے مسلمانو!
ہم نے تمہارے لئے صاف اور واضح احکام نازل کر دیئے ہیں اور جو لوگ تم سے پہلے
گزر چکے ہیں ان کے بعض عبرتناک حالات اور پرہیز گاروں کے لئے نصیحت کی باتیں
بھی نازل کی ہیں رکوع [۴]